بڑھایا مگر اِس کامیابی سے پہلے یہہ ذلت نظام شاہی خاندان کے بادشاہ کو نصیب ہوچکی تھی کہ بہادر شاہ گجراتی نے اُس کو اُسی کی دارالریاست میں محصور اور اپنی تفوق و فوقیت کے تسلیم اور نہایت نیازمندانہ اطاعت پر مجبور کیا تھا † اور نیز اِس سے بڑی خفت اُس کے جانشین کی بھی منتصد بیٹھی تھی جس کو رام راجا بیجانگر والے نے جو اُسی زمانہ میں بیجاپور کی ریاست سے موافق ہوگیا تھا سنہ ۱۵۳۰ مطابق سنہ ۹۳۷ ہجری میں بمقام احمدنگر گھیر گھار کر ایسی ملاقات کرنے میں دبایا لپایا تھا جس میں اُس کے کمتر ہونیکی شرطیں قرار دی گئی تھیں *

اسی شیخی اور غرور کی بدولت جو رام راجا نے خاص اِس موقع پر اور علاوہ اُس کے اور موقعوں پر ظاہر کیا سنہ ۱۵۶۵ع مطابق سنہ ۹۷۲ ہجری میں سارے مسلمان اُس کے مخالف ہوگئے جس کا نتیجہ بیان ہوچکا ایک موقع کے لحاظ و حیثیت سے گو وہ موقع احمد نگر کے حق میں مفید و نافع نہ تھا احمد نگر کی زور و قوت اور جاہ و حشمت کا تصور آتا ہے اِس لیئے کہ بیان کیا گیا کہ ایک بار احمدنگر کے بادشاہ نے عادل شاہ پر فوج کشی کی تھی جس میں چھہ سو توپیں مخالفوں کے ہاتھہ آئیں اگرچہ بہت سی اُن میں سے چھوٹی چھوٹی ہونگی مگر ایک بڑی توپ ایسی تھی کہ دنیا میں از روے قد و قامت کے جواب اُس کا پایا نہیں جاتا تھا اور اب بھی بیجاپور میں موجود ہی ‡ *

فرشتہ والے نے بیان کیا کہ اِس خاندان کے عہد دولت میں بخلاف معمول ایشیا والوں کے نہایت خفیف نزاعوں پر کشتیاں ہوتی تھیں اور منجملہ فریقین کے جو شخص اُس سے اِنکار کرتا تھا وہ نہایت ذلیل و بے عزت سمجھا جاتا تھا اور جب کشتی میں کچھہ مکر و فریب نہوتا تھا تو فریقین میں سے ایک کے مرجانے سے دوسرے پر کسی قسم کا الزام جرم عاید نہوتا تھا فرشتہ والے نے بھی اِسی قسم کی کشتی اپنی آنکھوں سے دیکھی چنانچہ وہ بیان کرتا ہی کہ ہر طرف تین تین آدمی لڑتے تھے اور منجملہ اُن کے پانچ آدمی درباری ذی عزت اور سفید ڈاڑھی والے تھے

† اِس موقع پر بہادر شاہ نے اپنی بڑائی کو اس طرح جتایا کہ اُس نے نظام شاہی بادشاہ سے اپنی خاص گجراتی زبان میں گفتگو کی مگر نظام شاہی بادشاہ نے جواب اس کا فارسی میں دیا جسکو دونوں سمجھتے تھے ۱۲

‡ اِس توپ کی مہری کا قطر ۴ فٹ ۸ انچھہ ہی اور اُس مہری کی اندرونی جانب کا قطر دو فٹ چار انچھہ ہی یعنے اِس قطر کا گولہ اُس میں بھرا جاتا ہی اور طول اس کا صرف ۱۵ فٹ ہے اور وزن اُس کا ایک ہزار ایکسو بیس من ہی

تین آدمی تو میں مقام پر مارے گئے اور باقی زخموں کی اذیت سے مرگئے اِس لیئے که وہ کمتیاں تلواروں سے هوتی تهیں † *

احمدنگر کی سلطنت اپنی نہایت اقبالمندی کے زمانه میں اُن صوبوں پر مشتمل تهی جس کو اب اورنگ‌آباد کہتے هیں اور صوبه برار کا تمام مغربی حصه اُس میں داخل تها اور منجمله اِسی سلطنت کے کنکان اور سمندر کے کنارہ کا ایک حصه ان خطوں کے درمیان میں واقع تها جو گجرات اور بیجاپور کی ریاستوں سے تعلق رکهتے تهے *

## قطب شاہ کے خاندان گولکنڈہ کا بیان جس کا بانی قطب قلی ترکمان تها

١ سلطان قلی شاہ سنه ١٥١٢ مطابق سنه ٩١٨

٢ جمشید قطب شاہ سنه ١٥٤٣ مطابق سنه ٩٥٠

٣ سبحان قلی شاہ سنه ١٥٥٠ مطابق سنه ٩٥٧

٤ ابراهیم شاہ سنه ١٥٥٠ مطابق سنه ٩٥٧

٥ محمد قلی شاہ سنه ١٥٨٠ مطابق سنه ٩٨٨

قطب شاہ بانی خاندان گولکنڈہ همدان واقع ایران کا باشندہ تها اور دعویٰ اُس کا یهه تها که میں اپنی قوم کے سرداروں کی آل اولاد هوں اور اس میں کچهه شک شبهه نہیں که وہ سپاهیانه روزگار کی تلاش اور جستجو میں آزادانه حیثیت و صورت سے هندوستان میں آیا اور ایک بهمنی بادشاہ کے پهرہ والوں میں داخل هوا اور بهت سی موقعوں پر صرف اپنی سعی و کوشش سے آپ کو معزز و ممتاز کیا اور جب که بهمنی ریاست کا خاتمه هوگیا تو وہ تلنگانه کا حاکم تها مگر یهه بات ثابت نہیں هوتی که کس سن و سال میں بادشاهی کا خطاب اُس نے اختیار کیا اغلب یهه هے که سنه ١٥١٢ ع مطابق سنه ٩١٨ هجری سے حقیقت میں بادشاہ هوا *

اگرچه پہلے پہل اُس نے اپنی مذهب کا اظهار نه کیا مگر جب که وہ تخت پر بیٹها تو اُس نے تمام لوگ شیعه کا اقرار کیا اور اپنی قلمرو میں شروع اُسکو پهیلا اور ترقی مقابله پیش نه آیا بهت دنوں سلطنت کرکے وہ ملک اپنی وارثوں کے لیئے چهوڑ گیا جو کچهه کہ ورثاءی سے کشنه کے آگے تک اور سمندر سے ایسے خط تک پهیلا هوا تها جو حیدر آباد کے مغرب میں مشرقی خط طول ارضی کے اٹهترهویں درجه کے قریب قریب کهینچا جاوے اس خط کے شمال مغربی اضلاع بهمنی سلطنت

† برگز صاحب کا ترجمه تاریخ فرشته جلد ٣ صفحه ٢٠٨

کے نکڑے اور جنوب مغربی اضلاع بیجانگر کی ریاست کے حصے تھے مگر اُس کے ملک مفتوحہ کا بڑا حصہ خاندان ورنگل اور تلنگانہ کے اور راجاؤں کی ریاستوں کے بقیات سے حاصل ہوا تھا قطب قلی شاہ نے بمقام کونڈاپلی ایک بڑی فتح اُن سارے راجاؤں پر حاصل کی تھی جو باہم متفق ہوئے تھے اور اوڑیسہ کا راجہ بھی شریک اُن کا تھا اور بعد اُس کے اگرچہ بیجانگر کے راجہ نے اپنے دین و مذہب کی تائید و اعانت میں بڑی جد و جہد اُٹھائی مگر ورنگل کی حکومت پھر بحال نہوئی اور مسلمانوں کی قوت کو حدود مذکورہ میں کسی قسم کا ضعف عارض نہوا *

سلطان قلی کے ساز و سامان جنگ میں جو ہندوؤں کے مقابلہ پر اُس کی سعی و کوشش سے درست کیئے جاتے تھے گاہ گاہ اپنے قرب و جوار کے مسلمان بھائی بادشاہوں کے حملوں دعاوں سے اور خصوص اسماعیل عادلشاہ کی یورش سے خلل آتا تھا مگر باقی بادشاہوں کی نسبت یہہ بادشاہ دکن کے بادشاہوں کی لڑائیوں میں بہت کم شریک ہوا *

جب کہ سلطان قلی نوے برس کو پہونچا تو اُس کے بیٹے جمشید قلی نے اُسکو قتل کیا اور اُس کی جگہہ تخت پر بیٹھا اور سات برس سلطنت کرکے مرگیا بعد اُس کے ایک صغیر سن بادشاہ ہوا اور کل چند مہینے بادشاہ رہا مگر چوتھا بادشاہ ابراہیم شاہ تیس برس تک فرمانروائی کرتا رہا اور جو بڑے بڑے واقعات اِس خاندان میں واقع ہوئے اِسی بادشاہ کے عہد حکومت میں اکثر وقوع میں آئے *

ابراہیم شاہ کا وزیر ایک ہندو جگدیو نامی تھا اور اکثر اُس کی پیادوں کی فوج اور سارے قلعہ بند سپاہیوں کا بڑا حصہ ہندو تلنگوں سے مرکب تھا یہہ جگدیو اپنے آقاے نامدار سے ناراض ہوکر برار کو چلا گیا اور وہاں جاکر ایک بڑی فوج کا حاکم ہوگیا بعد اُس کے بیجا نگر والے رام راجہ کی ملازمت میں داخل ہوا جبکہ اُس راجہ کے رعب و داب کی بدولت علی عادلشاہ اور علی برید شاہ اور خود راجہ باہم متفق ہوئے تو جگدیو اِن شریکوں کے سہارے بھروسہ پر ابراہیم شاہ کی قلمرو کے ایک بڑے حصہ کو دبا سکا اور خود اُس کو اُس کی دارلریاست میں محصور کرسکا مگر باہم آشتی ہوگئی اور امن و آمان کی صورت قایم رہی بعد اُس کے ابراہیم شاہ اُس عام اتفاق میں شریک و شامل ہوا جو رام راجا بیجا نگر والے کے خلاف و مقابلہ پر منعقد ہوا تھا *

قطب شاہی خاندان کے بادشاہ اور مسلمان بادشاہوں کے جنگ و جدال اور سازش و اتفاق میں شریک و شامل ہوئے اور عموماً اُن کو احمد نگر کے بادشاہونکے سلسلہ میں گنتے ہیں مگر اُن خلافوں اور سازشوں سے قطب شاہی خاندان والوں

برهان عماد اپني صغر سني کے زمانہ میں غالباً سنه ۱۵٦۰ ع میں تخت نشین هوا مگر تغال خان اُس کے وزیر نے اُس کي حکومت کو غصب کیا چنانچہ سنه ۱۵۷۲ع مطابق سنه ۹۸۰ هجري میں وہ ریاست احمد نگر کي سلطنت میں شامل هوگئي *

## بريد شاهي بيدر والي خاندان كا بيان جسكو قاسم بريد نے بنا كيا

۱ قاسم برید سنه ۱۴۹۸ ع مطابق سنه ۹۰۴ هجري
۲ امیر برید سنه ۱۵۰۴ ع مطابق سنه ۹۱۰ هجري
۳ علي برید سنه ۱۵۴۹ ع مطابق سنه ۹۴۵ هجري
۴ ابراهیم برید سنه ۱۵٦۲ ع مطابق سنه ۹۹۰ هجري
۵ قاسم ثاني سنه ۱۵٦۹ ع مطابق سنه ۹۹۷ هجري
٦ مرزا علي سنه ۱۵۷۲ ع مطابق سنه ۱۰۰۰ هجري

برید بادشاهوں نے بہمني خاندان والے بادشاهوں کے وزیر وقایم مقام هونے سے اگرچہ پہلے پہلے قدر و منزلت حاصل کي تھي مگر قاسم برید کي زندگي سے آگے وہ دھوکہ نچل سکا چنانچہ اُس نے اور اُس کے جانشین امیر برید نے بادشاهي کا خطاب اِختیار کیا اور ملک اُس کا تھوڑا تھا اور باوصف اُس کے حدود اُس کي بیمارر و طرح واقع هوئي تھیں اور تھوڑي متعین نہ تھیں اور اُن کے نیست و نابود هونے کا زمانہ بھي محقق و ثابت نہیں *

جس زمانہ میں کہ فرشتہ والے نے اپني تاریخ کا حصہ سنه ۱٦۰۹ ع مطابق سنه ۱۰۱۸ هجري کي بابت پورا کیا تھا اُسي زمانہ میں امیر برید ثاني اپني قلمرو میں حکومت کرتا تھا *

## گجرات کے بادشاهوں کا بیان

۱ مظفر شاہ سنه ۱۳۹٦ ع مطابق سنه ۷۹۹ هجري
۲ احمد شاہ سنه ۱۴۱۲ ع مطابق سنه ۸۱۵ هجري
۳ محمد شاہ پہنه ۱۴۴۳ ع مطابق سنه ۸۴۷ هجري
۴ قطب شاہ سنه ۱۴۵۱ ع مطابق سنه ۸۵۵ هجري
۵ داؤد شاہ بادشاہ یک هفتہ
٦ محمود شاہ بیکرہ سنه ۱۴۵۹ ع مطابق سنه ۸٦۳ هجري
۷ مظفر شاہ ثاني سنه ۱۵۱۱ ع مطابق سنه ۹۱۷ هجري
۸ سکندر شاہ سنه ۱۵۲٦ ع مطابق سنه ۹۳۲ هجري

۹ محمود شاہ ثانی سنہ ۱۵۲۶ ع مطابق سنہ ۹۳۲ ھجری

۱۰ بہادر شاہ سنہ ۱۵۲۶ ع مطابق سنہ الیہ

۱۱ میران محمد شاہ فاروقی سنہ ۱۵۳۶ ع مطابق سنہ ۹۴۳ ھجری

۱۲ محمود شاہ ثالث سنہ ۱۵۵۳ ع مطابق سنہ ۹۶۱ ھجری

۱۳ احمد شاہ ثانی سنہ ۱۵۶۱ ع مطابق سنہ ۹۶۹ ھجری

۱۴ مظفر شاہ ثالث سنہ ۱۵۶۱ ع مطابق سنہ ۹۶۹ ھجری

گجرات کے شمال مشرق اور خود مشرق پر وا پہاڑی خطہ واقع هی جو ارولي پہاڑوں کو بندیا چل کے سلسلہ سے ملاتا هی اور اُسکے جنوب پر سمندر واقع هی جو اُسکے ایک حصہ کو گہیرے پڑا هی اور وہ حصہ ایسا جزیرہ نما بنگیا هی کہ صوبہ گجرات کے باقی حصہ کی چوڑائی چکلائی میں برابر هی اور اُسکے مغرب پر وہ بیابان واقع هی جسمیں رن کچھ کا مشہور ریگستان بھی شامل هی اور اس حد کا اوپلا ہرا حصہ شمال و مغرب میں وہاں واقع هی جہاں ایک میدان کے ذریعہ سے جو پہاڑوں اور بیابانوں کے بیچ میں پڑتا هی گجرات کا صوبہ مارواڑ سے شامل هو جاتا هی شمالی پہاڑ اُسکے نہایت ناہموار اور صعب گذار هیں اور وہ شاخیں اُسکی جو مغرب کی جانب کو پہیلتی گئی هیں کہیں کہیں جنگلوں سے معمور هیں فرشکہ وہ هرے بهرے هیں بلکہ بہت سی ایسی گہوٹیں اُنکے درختوں کے بیڑوں سے بهرپور هیں جنکی جڑیں بڑے بڑے دریاؤں سے ملتی هیں یہہ ملک جوں جوں پہاڑوں سے الگ هوتا جاتا هی اُسیقدر بے ارتفاع هوکر کہلتا جاتا هی اور اس ملک کا پائین حصہ جو سمندر کے قریب گہرائی میں جاتا هی اور ساٹھہ میل کی چوڑائی چکلائی رکھتا هی نہایت زرخیز اور بارآور هی گجرات کا جزیرہ نما کاٹهی کُچھ گجرات کے باقی حصہ سے ممتاز کیا جاتا هی اور پہلے زمانہ میں اُسکو سورٹھہ یا سوراشٹرا کہتے تھے اور اب کاٹھیاواڑ اُسکو پکارتے هیں اس جزیرہ نما کا برا حصہ نیچے اونچے پہاڑوں سے مرکب هی جو اکثر جنگلے اور بنجر هیں مگر سمندر پر اور میدان ایسے هیں کہ وہ گجرات کی درونی جانب کو دور تک پھیلتے چلے گئے اور نہایت زرخیز اور کشادہ هیں جنوب کے قریب ایک اور پہاڑی قطع واقع هی جو بابریا کے نام سے مشہور و معروف هی اور اب وہاں جنگل کے جنگلی لوگ هیں *

جب کہ گجرات کا صوبہ دلی کی قلمرو سے الگ هوا تو نیا بادشاہ اُس کا تھوڑاسا ملک اوپلے میدان میں رکھتا تھا اور اُس کے شمال مغرب میں جہالور اور سروہی کے خود مختار راجہ ایسے تھے جن سے وہ کبھی کبھی خراج بھی لیتا تھا اور ایدر کا راجہ پہاڑوں کے مغربی حصہ پر قابض و متصرف تھا اور اداے خراج پر اکثر اور کبھی کبھی معین وقتوں میں مجبور کیا جاتا اور لڑائی بھڑائی بدون ایک پیسہ ندیتا تھا مگر گجرات کے بادشاہ کو وہ یوں همیشہ ضرر پہونچاتا تھا کہ اُسکے مخالفوں

سے موافق هوجاتا تها اور جو لوگ اُسکي قلمرو سے بهاگ کر آتے تهے وه پناه اُنکو دیتا تها اور باقي پهاڑي اور جنگلي اضلاع اوس کے بهیلوں اور کولیوں کے قبض قابو میں تهے جن میں بعض بعض راجپوت راجاؤں نے جو مارواڑ والوں سے اکثر ناتا رشته رکهتے تهے چهوٹي چهوٹي ریاستیں قایم کي تهیں † *

اِس جزیره نما میں نو یا دس هندو قومیں بستي رهتي تهیں جن میں سے بهت سي قومیں مختلف مختلف زمانوں میں کئي سو برس پهلے کچهه اور سنده سے اُٹهکر وهاں آئي تهیں اور غالب یهه هی که وه قومیں گجرات کے بادشاه کو خراج تو دیتي تهیں مگر مطیع و محکوم اُس کي نه تهیں *

مغلوں کے دخل و تسلط کے زمانه میں یهه جنوبي ریاستیں موجود تهیں اور چند سال کے اندر اندر خود مختاري کے قریب ایسي هوگئي تهیں جیسي که شاهان گجرات کے زمانه میں تهیں غرض که گجرات کے بادشاهوں کا اصلي ملک مقبوضه صرف وه میدان تها جو پهاڑوں اور سمندر کے در میان میں واقع هی بلکه منجمله اُس کے شرقي حصه ایک خرد مختار راجه کے قبض و تصرف میں تها جو چاپانیر کے پهاڑي قلعه کا حاکم تها علاوه اُسکے گجرات کا خطه سمندر کے کنارے کنارے جنوب مشرق تک اسقدر پهیلا پڑا تها که سورتهه کا شهر اور اُس کے آگے کچهه کا ملک اُسمیں داخل تها *

غرض که گجرات کے بادشاهوں نے اِن تهوڑے ذریعوں کي بدولت ایسا بڑا نام پیدا کیا جیسا که بهمني خاندان والے بادشاهوں کے سوا دکن کے چهوٹے بادشاهونمیں سے کسي بادشاه نے نام اپنا روشن کیا *

## مظفر شاه گجراتي کا بیان

سلطان فیروز تغلق کے عهد سلطنت میں نظام مفرح فرحت الملک گجرات کا حاکم مقرر هوا تها مگر جبکه اُسنے گجرات کے مسلمانوں کو ناراض کیا اور دلي کے دربار کو هندوؤں کے ساتهه اچهے معاملے برتنے اور اُنکے دین و مذهب کي رسموں کو رواج و رونق دینے سے شک شبهه میں ڈالا تو محمد شاه تغلق نے اُسکو معزول کیا اور مظفر خاں کو بهیجے اُس کے معزز فرمایا فرحت الملک نے دس باره هزار هندوؤں سے مظفرخاں کا مقابله کیا مگر سنه ٧٩١ هجري مطابق سنه ١٣٩١ ع میں شکست فاحش کهائي اور مظفرخاں گجرات پر قابض هوا ‡ یهه مظفرخاں ذات کا راجپوت تها اور باپ اُسکا دلي کے دربار میں چهوٹے درجه سے بڑے درجه کو پهونچا تها اور خود مظفر خاں نے مسلمان امیرزادوں کي طرح تعلیم و تربیت پائي تهي اور معلوم هوتا هی که هندوؤں سے دشمني برتنے میں بڑا مقصود اُس کا یهه تها که اُس کي اصل و حقیقت

† منجمله اُنکے نونگر پور اور بهانس واڑه وغیره آجتک قایم هیں

‡ برگ صاحب کي تاریخ گجرات صفحه ١٨١

پوشیده رهے مگر یهه بات اچهي طرح ثابت نهيں هوتي که کب اُس نے بادشاهي کا خطاب اختيار کيا هاں اُس وقت سے اُس کي سلطنت حقيقت ميں شروع هوئي جبکه گجرات کي حکومت پر متعين کيا گيا اور لڑائيوں ميں کامياب هوا چنانچه اُس نے ايدر پر قبضه کيا اور اُس کے راجه کو مطيع اپنا بنايا بعد اُس کے جزيرہ نماے گجرات پر ايک بڑي لڑائي لڑکر داير رادم ساحل درياے شور پر تصرف کيا اور خانديس کے بادشاه سے ضلع سلطان پور کي بابت لڑنے بهڑنے کي طرح ڈالي اگرچه بعد اُس کے معامله مذکوره کي بابت لڑائياں جاري رهيں مگر اُس کي عمر تک کوئي فيصله پورا نهوا ۞

ازانجا اُس نے ميواڑ کے منڈلگڑھ کا محاصره کيا اور زور و زبردستي روپيه کي امداد اُس سے حاصل کي بعد اُس کے وهاں سے اجمير شريف کي زيارت کو گيا اور جب وه وهاں سے لوٹا تو جهالاوڑ کے شهر اور اُس کے مندروں کو لوٹ کهسوٹ کر تباه کيا ۞

هوشنگ شاه مالوه والے بادشاه سے بهت بڑي لڑائي لڑا اور اُس لڑائي کي ساري وجهه يهه تهي که هوشنگ شاه پر يهه شبهه کيا گيا تها که اُس نے باپ کو زهر ديکر مارا يهه مظفر شاه اور متوفي بادشاه آپس ميں بڑے گاڑهے يار تهے مظفر شاه نے انتقام اُس کا چاها اور اِسي بهانے سے مالوه پر دهاوا کيا چنانچه اُس کي اُميدوں سے زياده کاميابي حاصل هوئي يعني هوشنگ کو شکست فاش ديکر گرفتار کيا اور اُسکي ساري قلمرو پر قابض هوا مگر سنه ۱۴۰۷ ع مطابق سنه ۸۱۰ هجري ميں بهت جلد اُس کو يهه بات ثابت هوئي که ممالک مفتوحه پر تصرف اُس کا ممکن و متصور نهيں اور باشندوں کا يهه اراده هے که اُس کي جگهه دوسرا بادشاه مقرر کريں غرضکه اُس نے يهه بات مناسب سمجهي که جو نتيجه اُس قيدي سے حصول هوسکے حصول کرے اور اُس کي حکومت اُس کو واپس دے مظفر شاه کے عهد حکومت سنه ۱۴۰۸ع مطابق سنه ۸۱۱ هجري ميں محمود تغلق دلي سے بهاگ کر گجرات ميں آيا مگر مظفر شاه نے اُسکي آؤ بهگت اچهي طرح نکي چنانچه وه مالوه جانے پر مجبور هوا ۞

هوشنگ شاه نے اپني دوباره قبضه کو مظفر شاه کي عنايت نه سمجها اس ليئے که جب مظفر شاه مرگيا تو وه اُس کے دشمنوں کا شريک و شامل هوگيا جو اُس کے پوتے احمد شاه کي تخت نشيني کا مخالف تها اور سنه ۱۴۱۱ ع مطابق سنه ۸۱۴ هجري ميں اُن لڑائيوں کو شروع کيا جو مالوه گجرات ميں بهت دنوں تک جاري رهيں احمد شاه نے مالوه پر تين مرتبه يورش کي اور ايک بار سارنگ پور واقع مشرق مالوه تک مارتا چلا گيا جهاں اُس کو بڑي فتح حاصل هوئي اور مالوه کے بادشاه نے

برخلاف اُس کے احمد شاہ کے ہندو مسلمان مخالفوں سے موافقت پیدا کی اور سنہ ۱۴۲۲ ع مطابق سنہ ۸۲۵ ہجری میں اضلاع گجرات کے سرکش راجاؤں سے متفق ہوگیا اور دو مرتبہ گجرات کی دارالسلطنت تک پہونچا مگر کوئی کام اُس نے پورا اور کوئی بڑا فائدہ حاصل نکیا *

احمد شاہ نے ایدر اور جہالور اور جزیرہ‌نماے گجرات پر معمولی مہمیں کیں اور خاندیس سے دو لڑائیاں لڑا چنانچہ ایک موقع پر ناگور واقع شمال مارواڑ تک پہونچا جہاں اُس کا چچا سید خضر حاکم دلی سے باغی ہوکر بیٹھا تھا مگر سنہ ۱۴۱۶ع مطابق سنہ ۸۱۹ ہجری میں سید خضر کے آگے بڑھنے سے پچھلے پاؤں لوٹنے پر مجبور ہوا اور مقام جہالور تک تعاقب اُس کا کیا گیا † *

احمد شاہ کو ایک اور دشمن سے بالمقابلہ لڑنا پڑا کہ دکن کے بہمنی پادشاہ نے کنکان کے دبانے کے ارادہ سے بمبئی اور سالسٹ کے جزیروں پر سنہ ۱۴۲۹ ع مطابق سنہ ۸۳۳ ہجری میں قبض و تصرف کیا ‡ *

یہہ بات دریافت نہیں ہوتی کہ مقامات مذکورہ بالا بادشاہ گجرات کے قبض و تصرف میں کسطرح آئے تھے ہاں یہہ بات سمجھہ میں آسکتی ہی کہ وہ ملک اُسکے متفرق ملکوں میں سے تھے اسلیئے کہ گجرات کے بادشاہوں نے اُن کے دربار حاصل کرنیکی غرض سے براہ سمندر مہمیں کیں غرض کہ بہمنی بادشاہ اُن جزیروںسے نکالا گیا مگر بادشاہ کا مخالف بنارہا اور کئی مرتبہ خاندیس کے بادشاہ کا اُن لڑائیوں میں شریک و شامل ہوا جو احمدشاہ کے مقابلہ پر واقع ہوئی تھیں احمدشاہ ایسا منتظم تھا کہ باوصف اِن شور فسادوں کے اُس نے گجرات کے اندرونی انتظاموں کو ٹھیک ٹھاک رکھا تھا اور مختلف مقاموں میں اِسغرض سے قلعے بنوائے تھے کہ باغی لوگوں کے شر و آفت سے محفوظ رہے اور ایدر کے راجہ کی لاگ پر احمد نگر کا شہر بسایا جسکی فصیلیں ٹہوس اور چوڑی چکلی اجتک موجود ہیں علاوہ اسکے احمد آباد کو آباد کیا جو اُس زمانہ میں بڑا دارالسلطنت تھا اور اب بھی آبادیکی فرط و کثرت اور عمارت کی شان و شوکت سے ہندوستان کے بڑے شہروں میں گنا جاتا ہے § *

---

† برگز صاحب کا ترجمہ تاریخ فرشتہ کا جلد ایک صفحہ ۵۰۹ و جلد چار صفحہ ۱۸ اور برڈ صاحب کی تاریخ گجرات صفحہ ۱۸۹

‡ برگز صاحب کا ترجمہ تاریخ فرشتہ کا جلد دو صفحہ ۴۱۳ اس کتاب کی جلد چار صفحہ ۲۷ میں واقعات مذکورہ کا سلسلہ مختلف طرح پر مندرج ہے

§ کہتے ہیں کہ احمد شاہ نے یہہ طریقہ جاری کیا تھا کہ ہر سپاہی کو سالانہ تنخواہ کے نصف کی بابت اراضی عنایت کی تھی اور اس سے پہلے نقد تنخواہ منقسم ہوتی تھی گجرات کے مورخ نے اس تدبیر کو معقول بتایا مگر یہہ طریقہ سپاہی کے قواعد تعلیم اور قوانین آسایش کے لیئے مضر تھا ــ برڈ صاحب کی تاریخ

اپنے امیروں کے شور فسادوں کے دبانے مٹانے سے بہت جلد اپنے زور وقوت کو جتایا اور آغاز عہد سلطنت میں بہمنی خاندان کے ایک بادشاہ کی امداد و اعانت کے لیئے جو پہلے وقتوں میں اُسکے گھرانے کا بد خواہ و مخالف تھا سنہ ۱۴۶۲ مطابق سنہ ۸۶۶ میں جب چڑھائی کی کہ مالوہ کے بادشاہ نے اُس بادشاہ کو محصور کرکے نہایت مجبور و مقہور کیا تھا *

چونکہ اُسکی قلمرو پر کچھہ والوں کیجانب سے دست درازیاں ہونے لگیں اور بڑی بڑی دقتیں پیش آئیں تو وہ ریگستان رن کچھہ سے گذرا اور خود کچھہ کو پامال کیا اور انکے تک لشکر کو لیگیا اور اُسکے کنارے پر بلوچوں کو مغلوب کیا علیحدہ اُسکی بڑی بڑی یورشوں کے گرنار یعنی جوناگڈہ اور چاپانیر کی یورشیں گنی جاتی ہیں جزیرہ نماے گجرات کی جنوبی جانب میں گرنار ایک ایسی پہاڑ پر واقع ہے جو استحکام وتقدس کی جہت سے بہت مشہور ومعروف ہے اُن دونوں یورشوںمیں بہت سے برس صرف ہوئے † اور راجپوتوں کی معمولی دلاوری اور مسلمانوں کے غیر معمولی تعصب وہاں ظاهر ہوئے گرنار کا راجہ قبول اسلام پر مجبور ہوا اور چاپانیر کا راجہ اپنے تعصب مذهب کی جہت سے مارا گیا علاوہ اُسکے خاص قلمرو کے هنگاموں کو فرو کیا اور ایدر کی ریاست سے محصول لیا اور سنہ ۱۵۰۷ع مطابق سنہ ۹۱۳ هجری میں خاندیس کی یورش پر اسیرگڈہ تک بڑہ گیا اور سنہ ۱۴۹۹ مطابق سنہ ۹۰۵ میں ایک پہلے موقع پر یہہ کام اُس نے کیا کہ احمد نگر کے بادشاہ کا محاصرہ دولت آباد کے حوالی سے اوٹھایا مگر بحری مہموں کی تعداد کی بدولت پہلے مسلمان بادشاہوں سے سبقت لیگیا چنانچہ اُس نے سنہ ۱۴۸۲ مطابق سنہ ۸۳۷ میں جگت اور بیٹ کے جزیروں کو فتح کیا جو دریائی قزاقوں کے ایسے ٹھکانے تھے جیسے کہ آج کل پائے جاتے ہیں اور خلیج کمبوجا سے وہ بھاری جہاز روانہ کیئے جو توپوں سے آراستہ تھے اور اُنہوں نے بلسار کے قزاقوں کو بحری لڑائی میں شکست فاحش دیکر پراگندہ کیا اور جس زمانہ میں کہ بہمنی خاندان والونکا ایک باقی سردار بمبئی پر قابض متصرف تھا بحری فوج اپنی اُسپر روانہ کی مگر اِس موقع پر سنہ ۱۴۹۴ مطابق سنہ ۹۰۰ میں بیڑہ اُسکا طوفان کے صدموں سے تباہ ہوا اور شاہ دکن کی امداد واعانت سے بمبئی اُسکو دوبارہ حاصل ہوئی *

بعد اُس کے بحری مہموں میں اپنے ممتاز کرنیکا بڑا موقع اُسکو هاتھہ آیا چنانچہ بیان اُسکا یہہ ہے کہ مصر کے مملوک بادشاہ نے بحر احمر میں بارہ جہاز اِس

---

† سنہ ۱۴۶۸ع مطابق سنہ ۸۷۳ هجری سے لغایت سنہ ۱۴۷۰ مطابق سنہ ۸۷۵ هجری تک گرنار پر هر برس دھاوا ہوتا رہا اور سنہ ۱۴۸۳ع مطابق سنہ ۸۸۸ تک چاپانیر فتح نہوا

جب کہ مدنی رائے سردار نے جسکو والی مالوہ محمود شاہ نے انصرام اپنے کاروبار کا تفویض کیا تھا محمود شاہ کو حکومت سے خارج کیا تو وہ گجرات کو بھاگا گیا اور مظفر شاہ کا دامن پکڑا مظفر شاہ نے اُس کی دستگیری کی کہ وہ خود مالوہ پر چڑھا اور دارالسلطنت پر قبضہ کیا اور راجہ سنگا کو جو ہندوؤں کی کمک پر آیا تھا پیچھلے پیروں لوٹنے پر مجبور کیا غرضکہ محمود شاہ کو اُسکی حکومت پر بحال کرکے کسی قسم کا معاوضہ اُس سے نہ لیا اور صحیح سلامت گجرات کو واپس آیا مگر بعد اُسکے تھوڑی مدت گذرنے پر سنہ ۱۵۱۹ع مطابق سنہ ۹۲۴ ہجری میں راجہ سنگا بڑے زور شور سے لوٹ کر آیا اور محمود شاہ کو پکڑا جکڑا مگر بڑی فیاضی سے چھوڑا اور معزز شرطوں پر آشتی کی اب راجہ سنگا مظفر شاہ ثانی سے بدون انتقام لے سکا کہ ایدر کے راجہ کی مدد کو گیا اور گجرات کو احمدآباد تک لوٹا *

بعد اُسکے مظفر شاہ نے اگلے سال ایک فوج ایاز سلطانی کے زیر حکومت کرکے راجہ سنگا پر روانہ کی اور بخوبی انتقام اُس سے لیا چنانچہ ایاز سلطانی نے اُسکو مندسور میں محصور کیا اور جب کہ مالوہ کا بادشاہ فوج گجرات کی اعانت کو پہونچا تو ایاز سلطانی راجہ سنگا کو آشتی کی شرطیں عنایت کرچکا تھا اگرچہ مالوہ کے بادشاہ نے اپنی امداد و اعانت سے فائدہ اُٹھانے پر ایاز سلطانی کو بہت کچھہ آمادہ کیا مگر ایاز اپنی بات پر جما رہا اور اُس بادشاہ کی لعنت ملامت کے خلاف پر فوج اپنی لیکر چلا گیا *

مظفر شاہ ثانی سنہ ۱۵۲۶ ع مطابق سنہ ۹۳۲ ہجری میں چودہ برس کی حکومت کرکے مر گیا *

جب کہ سکندر شاہ اور محمود شاہ ثانی مظفر شاہ ثانی کے دو بیٹے اور جانشین اُس کے بہت جلد نیست و نابود ہوگئے تو بہادر شاہ گجراتی اس کے تیسرے بیٹے کو تخت سلطنت کا ہاتھہ آیا اگرچہ یہہ تیسرا بیٹا تھا مگر معلوم ہوتا ہی کہ وہ ہمیشہ باپ کا وارث غالب سمجھا جاتا تھا مگر کسی بات پر باپ سے خفا ہوکر دلی کو آیا تھا جہاں سلطان ابراہیم کی خدمت میں بابر کے دھاوے تک متوسل رہا اور جب تک وہ دلی میں سکونت پذیر رہا تب تک باپ کے تخت سے محروم رہا مگر جب کہ ایک بھائی اُس کا دغا سے مارا اور دوسرا بھائی تخت سے اُتارا گیا تو وہ تخت نشین ہوا اور باوجود اسکے بھی ایک بھائی سے مقابلہ باقی رہا تھا جسکی اعانت پر راجہ سنگا اور چند اور ہندو راجاؤں نے کمر باندھی تھی اور جب کہ یہہ دعوی دار بھی لڑائی میں کام آیا تو بھی دعویدار باقی رہ گیا *

اول تدبیر اُس کی یہہ تھی کہ ایدر اور پاس پاس کے راجاؤں کو مطیع و محکوم اپنا بنایا اور بعد اُس کے خاندیس کے بادشاہ اُس کے بھتیجے نے اپنے اور بادشاہ

غرضکہ بہادر شاہ کو جو مقابلہ اسطرح پیش آیا اُسکے پس پا کرنے اور اُسپر غالب آنے میں بہت سا عرصہ صرف ہوا اگر راجہ رتن سنگھ جیتا جاگتا رہتا اور بکرماجیت اُسکا بیٹا جانشین اُسکا نہوتا جسکے عہد حکومت میں چتورگڈہ کی قوت نہایت کمزور ہوگئی تھی تو اُسمقابلہ کے پس پا کرنے میں ہرگز کامیاب نہوتا ✱

جبکہ بہادر شاہ اس مہم میں مصروف و آمادہ تھا تو پرتگال والوں کی بڑی بھاری فوج نے مقام دایو پر دھاوا کیا تھا مگر حصار دایو کے محافظوں نے وہ بڑا کام کیا کہ ماہ فروری سنہ ۱۵۳۱ ع میں وہ حملہ پس پا کیا گیا ✱

پرتگال والوں کے مقابلہ میں ضروری تدبیروں کو برت برتا کر چتور گڈہ پر دوبارہ دھاوا کیا اور اب میواڑ کے راجاؤں کی قوت ایسی کمزور ہوگئی تھی کہ بہادر شاہ نے لڑائی کا کام کاج اُسکی دارالسلطنت یعنی چتور گڈہ کے محاصرہ سے شروع کیا اور سنہ ۱۵۳۲ ع مطابق سنہ ۹۰۸ ہجری میں تین مہینے گذرنے پر چتور گڈہ کے راجہ کو بہت سے خراج دینے کے بعد امن و امان کے خرید کرنے پر مجبور کیا † اور اسی زمانہ کے قریب اوس نے ہمایوں سے لڑائی باندھی جسکا انجام اوپر مذکور ہوگیا اور مقام دایو میں پرتگال والوں سے خط کتابت کا سلسلہ جاری کیا اور ساری عنایتوں کے علاوہ کارخانہ بنانے کی بھی اُنکو اجازت فرمائی اور پرتگال والوں نے اس عنایت کے معاوضہ میں پانسو یورپ والے سپاہی اس غرض سے نذر اوسکی کیئے کہ وہ اپنی سلطنت کے دوبارہ قبض و تصرف حاصلکرنے میں کام اونسے لیوے اور جبکہ مغلوں کے لوٹ جانے کے بعد اوسنے گجرات پر قبضہ کیا تو مقام دایو پر دوبارہ متوجہ ہوا جہاں پرتگال والے اپنے نئے کارخانہ کی فصیل بنارہے تھے اور اُسنے یہہ تصور کیا کہ وہ ایک مستحکم قلعہ بناتے ہیں اور جبکہ اُسنے دونو دیو کوا پرتگال کے نائب السلطنت کو وہاں موجود پایا جو جہازوں کا ایک بیڑہ لیکر نئے کارخانہ کی حفظ و حمایت کو آیا تھا تو بہادر شاہ اور اُس نائب السلطنت میں امور مذکور کی بابت تکرار قایم ہوئی اور امر متنازع فیہ کی تشریح طرفین سے عمل میں آئی اگرچہ یہہ باتیں بظاہر دوستانہ ہوئیں مگر مسلمان اور پرتگالی دونو مورخوں نے اس یقین کو واجبی قرار دیا کہ دونو فریقوں کے دلوں میں دغا بازیکا

---

† جوخراج اسموقع پر چتور گڈہ کے راجہ نے ادا کیا تھا اُسمیں وہ جڑاؤ پٹکا بھی داخل تھا جسکو چتور گڈہ کے راجہ نے گجرات کے پہلے بادشاہ سے چھینا چھپٹا تھا بعد اُسکے بہادر شاہ کے خاندان والوں کے ساتھہ مدینہ میں پہونچا اور آخر کو شاہ روم کے جواہر خانہ میں داخل ہوا ــــ برگز صاحب کا ترجمہ تاریخ فرشتہ کا جلد ایک صفحہ ۱۳۱ برڈ صاحب کی تاریخ گجرات کے صفحہ ۲۱۶ کے حاشیہ کو پہلے معاصرہ کی بابت دیکھنا چاہیئے

وہاں کے لایق ہوئے مگر اتفاقاً اُسکا ایسي صورت پر واقع ہوا جو معمولي صورتوںسے
نہایت بعید هي چنانچه بیان اُس کا یهه هی که اُس کے ملا پیش امام نے اُس کو
فریب سے مارا جس کو اُس نے کسي زمانه میں گردن تک دیوار میں چنوا کر بھوکوں
مارا تھا اور جب که یه ملا بھوکوں کے مارے مرنے کے نزدیک پہونچا تو اُس کو
اُسوقت آزادي نصیب ہوئي که محمود اُس دیوار کے پاس ہوکر نکلا اور اُس نے
اُسکي تعظیم کے لیئے گردن جھکائي اور وہ اوس سے راضي ہوا بعد اوس کے اوس
ملا نے بڑے بڑے امیروں کو بلوایا اور جو جو آتا گیا اوس کو خفیه خفیه
مارتا گیا یہاں تک که سنه ١٥٥٣ ع مطابق سنه ٩٦١ هجري میں تخت پر بیٹھا
مگر جوں هي که کوئي کھلا ظهور اُس نے کیا تو حسب توقع رهے سهي افسروں کے
هاتھوں مارا گیا *

محمود ثالث نے سورتھه کا قلعه بنایا تھا جو آجتک قایم هے اور شکار کے لیئے
ایک رقبه گھیرا تھا جو چوده میل کے محیط پر ایک چاردیواري سے محصور تھا
یهه عمارت ایسي قدر میں نهایت عجیب و غریب تھي جهاں هرن وغیره شکار کي
قسمیں بڑي فراواني سے هوتي هیں *

محمود ثالث کے فرضي بیٹی کو ایک فریق نے احمد شاه ثاني کے خطاب سے
تخت سلطنت پر بٹھلایا یهه لڑکا جواني چڑهنے کو جیتا جاگتا رها اور غالباً اُس نے
خودمختاري برتني اس لیئے که سنه ١٥٦١ ع مطابق سنه ٩٦٩ هجري میں آٹھه
برس کي سلطنت کے بعد مارا گیا *

بعد اُس کے ایک نام کا بادشاه مظفر شاه ثالث کے خطاب سے قرار دیاگیا اور
سلطنت کا یهه حال هوا که بڑي بڑي سازش کرنیوالوں پر منقسم هوگئي مگر یهه بهي
چین سے نه بیٹھے که اُن میں جھگڑے قایم هوئے اور سارا ملک ادهر اُدهر کے
چھوٹے فسادیوں سے معمور هوگیا یهانتک که سنه ١٥٧٢ ع مطابق سنه ٩٨٠ هجري
میں اکبر شاهنشاه نے اُس کو فتح کر کے بهت ٹھیک ٹھاک بنایا *

## مالوه کي ریاست کا بیان جس کو دلاور غوري نے بنا کیا

١ دلاور شاه غوري سنه ١٤٠١ ع مطابق سنه ٨٠٢ هجري
٢ هوشنگ شاه غوري سنه ١٤٠٥ ع مطابق سنه ٨٠٨ هجري
٣ محمد شاه غوري سنه ١٤٣٢ ع مطابق سنه ٨٣٥ هجري
٤ محمود شاه خلجي سنه ١٤٣٥ ع مطابق سنه ٨٣٩ هجري
٥ غیاث الدین خلجي سنه ١٤٨٢ ع مطابق سنه ٨٨٧ هجري
٦ ناصرالدین خلجي سنه ١٥٠٠ ع مطابق سنه ٩٠٦ هجري
٧ محمود ثاني خلجي سنه ١٥١٢ ع مطابق سنه ٩١٦ هجري

و شور سے مدت تک جاری رہی اور ایک مدت گذرنے پر پھر اس وجہ سے شروع ہوئی کہ تخت کے چھوٹے دعویدار کو دلی کے بادشاہ سے کمک حاصل ہوئی تھی مگر مدنی رائے کی شجاعت و لیاقت پھر غالب آئی *

مدنی رائے کو مدت کی خدمت گذاری سے یہہ مرتبہ حاصل ہوا کہ اُس کو اپنے ولی نعمت پر ترقیت حاصل ہوئی اور حکومت کا انصرام اُس کے قابو میں آیا مگر ایک ہندو کو ایسی عظمت کے حاصل ہونے سے مسلمانوں میں ناراضی پھیلی چنانچہ کئی صوبوں کے حاکم باغی طاغی ہو گئے اور مدنی رائے نے بتدریج اُن کو پسپا کیا *

اِن لڑائیوں سے یہہ نتیجہ حاصل ہوا کہ مدنی رائے بہت قوی ہوگیا اور مسلمانوں کو بادشاہ کی خدمت سے الگ کیا اور دربار اور فوج کو راجپوتوں سے بھردیا چنانچہ محمود کو تردد لاحق ہوا مگر اپنی حکومت کے دوبارہ حاصل کرنے میں کامیاب نہوا اور اُس نے معلوم کیا کہ وہ اپنی ہی دارالسّلطنت میں مقید ہوا اور سنہ ۱۵۱۷ ع مطابق سنہ ۹۲۳ ہجری میں موقع پاکر گجرات کو بھاگ گیا گجرات کے بادشاہ مظفر شاہ نے امداد اُس کی کی اور لڑائی برس دن تک قایم رکھی یہانتک کہ مانڈو راجپوتوں کے سخت مقابلہ کے بعد فتح ہوا اور سنہ ۱۵۱۹ ع مطابق سنہ ۹۲۴ ہجری میں گجرات کے بادشاہ محمود کو بحال کرکے اپنی سلطنت کو واپس گیا اور جبکہ مدنی رائے چندیری کو چلاگیا جہاں کا وہ موروثی سردار تھا تو محمود اُس کے پیچھے روانہ ہوا اور وہاں یہہ دیکھا کہ چتورگڈھ والے راجہ سنگا کی اعانت سے مدنی رائے کو تقویت پہونچی ہے یعنی وہ راجہ تمام فوج اپنی لیکر چندیری کی حفظ و حمایت کو آیا تھا *

غرض کہ ایک لڑائی واقع ہوئی جس میں محمود ثانی نے شکست فاحش کھائی اگرچہ محمود اور باتوں میں کمزور تھا مگر اپنی شجاعت میں معزز و ممتاز تھا چنانچہ وہ اُس وقت تک لڑائی کے قایم رکھنے میں جد وجہد کرتا رہا کہ خود زخموں سے چور چور ہوگیا اور گھوڑا اُس کا کام آیا اور خود پکڑا گیا مگر راجہ سنگا نے بڑی آدمیت برتی کہ وہ مہربانی سے پیش آیا اور تھوڑے دنوں کے بعد اُس کو آزاد کیا چنانچہ پھر وہ حکومت کرنے لگا *

محمود کی دنی طبیعت استعداد اِس کی نرکھتی تھی کہ وہ اپنے مخالف کی بلند حوصلگی اور جوانمردی کی تقلید کرتا بلکہ برخلاف اس کے راجہ سنگا کے انتقال کے بعد اُس کے بیٹے رتن سنگھ پر اس غرض سے حملہ کیا کہ اُس کی نئی حکومت کی دشواریوں سے کچھہ فائدہ حاصل کرے رتن سنگھ نے مظفر شاہ کے جانشین بہادر شاہ سے سنہ ۱۵۲۵ ع مطابق سنہ ۹۳۲ ہجری میں اعانت چاہی مگر جو کہ

خانديس والے بادشاهوں كي ذاتي تاريخ ميں كوئي بات إس كے سوا بيان كے قابل نهيں كه دغابازي كے ذريعه سے اسيرگده كا بهاري قلعه ايک هندو سردار كے قبض و قابو سے نكالا اور أس كے پاس برهانپور كو آباد كيا اور دارالسلطنت اپنا قرار ديا يهه شهر اب بهي بڑا عمده شهر هى اور بادشاهي مكانوں كے كهنڈروں سے جو آس پاس أس كے اب تک ٹوٹے پهوٹے پڑے هيں يهه معلوم هوتا هى كه وه پهلے وقتوں ميں اور بهي بڑا هوگا بلكه يهه معلوم هوتا هى كه سارا خانديس اپنے بادشاهوں كے وقتوں ميں نهايت شاداب وتازه رها وه پتهر كے پشتے جنكے ذريعه سے نديوں كو آب پاشي كے قابل ديا كيا ايسي بڑي جهد و محنت اور سود وفائدے كے كام هيں جيسے كه هندوستان ميں اور جگهه موجود هونگے اور إس سے بحث نهيں كه أن پشتوں كو هندوؤں نے بنايا يا خانديس كے بادشاهوں نے تعمير كيا مگر خانديس والے بادشاهوں كے وقتوں ميں كام أن پشتوں سے بلا شبهه ليا جاتا تها گو وه آج كل جهاڑي جنگلوں ميں دب ديا گئے *

اكبر نے سنه ١٥٩٩ ع مطابق سنه ١٠٠٨ هجري ميں خانديس كي رياست كو دلي كي سلطنت ميں دوباره داخل كيا *

## بنگاله كي رياست كا بيان

✝ ١ فخرالدين سنه ١٣٣٨ ع مطابق سنه ٧٣٩ هجري
٢ علاءالدين سنه ١٣٤٠ ع مطابق سنه ٧٤١
٣ حاجي الشمس بخطاب شمس الدين سنه ١٣٤٢ع مطابق سنه ٧٤٣
٤ سكندر شاه سنه ١٣٥٧ ع مطابق سنه ٧٥٩
٥ غياث الدين سنه ١٣٦٧ ع مطابق سنه ٧٦٩
٦ سلطان السلاطين سنه ١٣٧٤ ع مطابق سنه ٧٧٥
٧ شمس الدين ثاني سنه ١٣٨٣ ع مطابق سنه ٧٨٥
٨ راجه كنس سنه ١٣٨٦ ع مطابق سنه ٧٨٨
٩ جيتمل عرف جلال الدين سنه ١٣٩٣ ع مطابق سنه ٧٩٥
١٠ احمد شاه سنه ١٤٢٨ ع مطابق سنه ٨١٢
١١ ناصر الدين سنه ١٤٢٦ ع مطابق سنه ٨٣٠
١٢ ناصر شاه سنه ١٤٢٦ ع مطابق سنه ٨٣٠
١٣ باربك سنه ١٤٢٨ ع مطابق سنه ٨٣٦

---

✝ إس خاندان كے آغاز عهد دولت كي تاريخيں متفق نهيں چنانچه ابن بتوته سنه ١٣٤٢ ع ميں دلي سے روانه هوا اور ايک دو برس بعد أس نے فخرالدين كو بنگاله ميں زنده پايا

۳ ابراهیم شاہ سنه ۱۴۰۱ ع مطابق سنه ۸۰۴

۴ محمود شاہ سنه ۱۴۴۰ ع مطابق سنه ۸۴۴

۵ محمد شاہ سنه ۱۴۵۷ ع مطابق سنه ۸۶۲

۶ حسین شاہ سنه ۱۴۵۷ ع مطابق سنه ۸۶۲

معلوم هوتا هی که خواجه جهان جو محمد تغلق کا وزیر تها اُسکي صغر سني کے زمانه میں جب اُس کي حکومت پر حاوي نهوسکا تو وہ جونپور اپني حکومت گاہ کو چلا گیا اور خود مختار بن بیٹها اُس کے خاندان کے چار آدمي جا نشین اُسکے هوئے اور مالوہ اور دلي کے بادشاهوں سے لڑتے رهے چنانچه دوبار اُنهوں نے دلي کا محاصرہ کیا مگر سنه ۱۴۷۶ ع میں بهلول لودهي نے اُن کي حکومت کو خاک میں ملایا اور اُن کي قلمرو کو اپني قلمرو میں دوبارہ شامل کیا *

جبکه بابر بادشاہ نے دلي پر فتح پائي تهي تو اُس پر تهوڑے دن گذرے تهے که جونپور کي ریاست پر قبضه کیا اور بعد اُس کے شیر شاہ بهي اُس پر قابض هوا اور جبکه شیر شاہ کے خاندان کا نام نشان باقي نرها تو وہ مختلف لوگوں کے قبض و تصرف میں اُس وقت تک برابر رهي که اکبر شاہ نے اپني سلطنت کے آغاز میں اُسکو فتح کیا *

جونپور کي ریاست قنوج سے لیکر جو اس کے شمال و مغرب میں واقع هی گنگا کے کنارہ کنارہ وهاں تک پهیلي هوئي تهي جو بنگاله اور بهار کے جنوبي حصه کے درمیان میں جنوب مشرق کي جانب قایم تهي *

## سندہ کي سلطنت کا بیان

جبکه سنه ۷۵۰ ع میں عرب سندہ سے خارج کیئے گئے تو بعد اُسکے سندہ کي قلمرو بکر سے سمندر تک سمیرا راجپوتوں کے قبض و تصرف میں بارهویں صدي تک برابر چلي آئي بعد اُسکے وہ خاندان معدوم هوا اور بڑي بڑي تبدیلیوں کے بعد ایک اور قوم کے هاتهوں میں پڑي جو راجپوتوں میں ساما کهلاتي تهي *

یهه بات تحقیق نهیں که سمیرا راجپوتوں نے اس زمانه میں مسلمانوں کو خراج دیا مگر غالب یهه هی که بارهویں صدي کے آغاز شهاب‌الدین غوري کے عهد سلطنت میں یا اُسکے کسي قریب جانشین کے دور و حکومت میں ادا کیا هوگا *

معلوم هوتا هی که ساما قوم والے پهلے پهل سرکش رهے اسلیئے که سنه ۱۳۶۱ع کے قریب جیسا که بالا مذکور هوا سلطان فیروز تغلق نے اسي خطاب کے ایک راجه پر حمله کیا بعد اُسکے تهوڑے دنوں گذرنے پر قوم مذکور کے راجپوتوں کو مسلمان کیا گیا اور سندہ اُنکے قبض و تصرف میں جبتک برابر رها که ارغونیوں نے اُنکو خارج کیا جنکا دخل و تسلط شاهنشاہ اکبر کي تخت نشیني تک برابر تها *

